بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# قانون ناموس رسالت اور پروفیسر خالد ظہیر کی ہرزہ سرائی

اس تحریر میں ناموس رسالت اور اس کے چند متعلقات کا اختصار کے ساتھ ذکر کیا جارہا ہے۔ اللہ تعالیٰ عزوجل سے دعا ہے کہ حق بات کہنے، حق تسلیم کرنے اور ہمیشہ حق پر قائم رہنے کی توفیق عطا فرمائے۔ اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور یہ بھی التجا ہے کہ اپنے تمام انبیاء کرام علیہم السلام، بالخصوص سیدالانبیاء، خاتم النبیین، رحمۃ للعالمین، احمد مجتبیٰ، جنابِ محمد مصطفی ﷺ کی بارگاہ کا ادب، محبت اور حضور نبی کریم ﷺ کی کامل اطاعت نصیب فرمائے۔ ہم اللہ تعالیٰ عزوجل کی پناہ چاہتے ہیں اس بات سے کہ کسی بھی نبی یا رسول کی ادنی ترین گستاخی کا خیال یا تصور ہمارے دل کے قریب بھی گزرے۔ اللہ تعالیٰ عزوجل ہمیں انبیاء کرام علیہم السلام کا ادب کرنے والوں کی محبت اور ان کی تنقیص کرنے والوں سے نفرت عطا فرمائے، کہ اصل ضابطہ محبت ونفرت کا یہی ہے۔ آمین یارب العالمین۔

## باب اول

ناموس رسالت کے تقاضوں کو سمجھنے کے لئے ضروری ہے کہ پہلے حضور نبی کریم ﷺ کے مقام ومرتبہ سے آگاہی حاصل کی جائے، کیونکہ جو شخص آپ ﷺ کے مقام اور منصب کو جانتا ہی نہیں، وہ عزت و ناموس کی نزاکتوں کو کیونکر سمجھ پائے گا۔ اس ضمن میں قرآن پاک کی چند آیات ملاحظہ فرمائیں جن میں اللہ تعالیٰ عزوجل نے حضور سیدالانبیاء ﷺ کی شان ومنزلت کا ذکر فرمایا اور آپ ﷺ کی تعظیم و توقیر کا حکم دیا۔

اختصار کے پیش نظر یہاں صرف چند ایک آیات ہی پر اکتفا کیا جاتا ہے، حالانکہ ان آیات کی تعداد حقیقت میں بہت زیادہ ہے جن میں آپ ﷺ کی توصیف قرآن بیان کرتا ہے، حتیٰ کہ بعض علماء نے تو یہاں تک فرمایا کہ قرآن پاک الحمد کی الف سے والناس کی س تک تمام کا تمام مدحت وعظمتِ رسول ﷺ کا بیان ہے۔

قرآن فرماتا ہے:

اور بے شک تمہاری خُوبُو بڑی شان کی ہے۔ (القلم: ۴)

اور ہم نے تمہارے لیے تمہارا ذکر بلند کردیا۔ (الم نشرح: ۴)

اور ہم نے تمہیں نہ بھیجا مگر رحمت سارے جہان کے لیے۔ (الحج: ۱۰۷)

اے محبوب ہم نے تمہیں بے شمار خوبیاں عطا فرمائیں تو تم اپنے رب کے لیے نماز پڑھو اور قربانی کرو۔ بے شک جو تمہارا دشمن ہے وہی ہر خیر سے محروم ہے۔ (الکوثر: ۱ تا ۳)

تو اے محبوب تمہارے رب کی قسم وہ مسلمان نہ ہوں گے جب تک اپنے آپس کے جھگڑے میں تمہیں حاکم نہ بنائیں پھر جو کچھ تم حکم فرمادو اپنے دلوں میں اس سے رکاوٹ نہ پائیں اور جی سے مان لیں۔ (النساء: ۶۵)

اور بے شک اللہ نے بنی اسرائیل سے عہد لیا اور ہم نے اُن میں بارہ سردار قائم کئے اور اللہ نے فرمایا بے شک میں تمہارے ساتھ ہوں ضرور اگر تم نماز قائم رکھو اور زکوٰۃ دو اور میرے رسولوں پر ایمان لاؤ اور ان کی تعظیم کرو اور اللہ کو قرض حسن دو تو بے شک میں تمہارے گناہ اُتاردوں گا اور ضرور تمہیں باغوں میں لے جاؤں گا جن کے نیچے نہریں رواں پھر اس کے بعد جو تم میں سے کفر کرے وہ ضرور سیدھی راہ سے بہکا۔ (المائدہ: ۱۲)

اے ایمان والو اللہ اور اس کے رسول کے بلانے پر حاضر ہو جب رسول تمہیں اس چیز کے لئے بلائیں جو تمہیں زندگی بخشے گی اور جان لو کہ اللہ کا حکم آدمی اور اس کے دلی ارادوں میں حائل ہو جاتا ہے اور یہ کہ تمہیں اسی کی طرف اٹھنا ہے۔ (الانفال: ۲۴)

وہ جو غلامی کریں گے اس رسول بے پڑھے غیب کی خبریں دینے والے کی جسے لکھا ہوا پائیں گے اپنے پاس توریت اور انجیل میں وہ انہیں بھلائی کا حکم دے گا اور برائی سے منع فرمائے گا اور ستھری چیزیں ان کے لئے حلال فرمائے گا اور گندی چیزیں اُن پر حرام کرے گا اور ان پر سے وہ بوجھ اور گلے کے پھندے جو ان پر تھے اتارے گا تو وہ جو اس پر ایمان لائیں اور اس کی تعظیم کریں اور اسے مدد دیں اور اس نور کی پیروی کریں جو اس کے ساتھ اُترا وہی بامراد ہوئے۔ (الاعراف: ۱۵۷)

اے ایمان والو نبی کے گھروں میں نہ حاضر ہو جب تک اذن نہ پاؤ مثلاً کھانے کے لئے بلائے جاؤ نہ یوں کہ خود اس کے پکنے کی راہ تکو ہاں جب بلائے جاؤ تو حاضر ہو اور جب کھا چکو تو متفرق ہو جاؤ نہ یہ کہ بیٹھے

باتوں میں دل بہلاؤ بیشک اس میں نبی کو ایذا ہوتی تھی تو وہ تمہارا لحاظ فرماتے تھے اور اللہ حق فرمانے میں نہیں شرماتا اور جب تم ان سے برتنے کی کوئی چیز مانگو تو پردے کے باہر سے مانگو اس میں زیادہ ستھرائی ہے تمہارے دلوں اور ان کے دلوں کی اور تمہیں نہیں پہنچتا کہ رسول اللہ کو ایذا دو اور نہ یہ کہ ان کے بعد کبھی ان کی بیبیوں سے نکاح کرو بیشک یہ اللہ کے نزدیک بڑی سخت بات ہے۔(الاحزاب: ۵۳)

تاکہ اے لوگو تم اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور رسول کی تعظیم و توقیر کرو اور صبح و شام اللہ کی پاکی بولو۔(الفتح: ۹)

اور کسی مسلمان مرد نہ مسلمان عورت کو پہنچتا ہے کہ جب اللہ و رسول کچھ حکم فرما دیں تو انہیں اپنے معاملہ کا کچھ اختیار رہے اور جو حکم نہ مانے اللہ اور اس کے رسول کا وہ بیشک صریح گمراہی بہکا۔(الاحزاب: ۳۶)

دیکھئے قرآن کس طرح سرکارِ دو عالم ﷺ کے مقام و مرتبہ کو بیان کرتا ہے اور آپ ﷺ کی تعظیم و توقیر کا حکم دیتا ہے۔ قرآن پاک کی شان یہ ہے کہ فقط ایک آیت کریمہ میں اگر کسی عمل کا طلبِ جازم کے ساتھ تقاضا کرے تو وہ عمل مومنوں پر فرض ہو جاتا ہے، تو جس ذات کی تعریف و توصیف بار بار کرے، اس کی عظمتوں اور رفعتوں کا کیا ٹھکانہ ہوگا اور آپ ﷺ کی تعظیم و توقیر کس قدر ضروری ہوگی۔

حقیقت تو یہ ہے کہ محبتِ رسول ﷺ کے بغیر ایمان کی کوئی حیثیت ہی نہیں۔ جس طرح پھول بغیر خوشبو کے بیکار ہے، جو دیکھنے میں تو شاید دلکش محسوس ہو، مگر اپنی حقیقی صفت سے محرومی کے باعث بے وقعت ہوتا ہے، اسی طرح محبتِ رسول ﷺ سے محروم ایک شخص نام کا مسلمان تو کہلا سکتا ہے لیکن حقیقتاً وہ ایمان سے محروم ہے، کیونکہ محبتِ رسول ﷺ ہی اصلِ ایمان ہے۔ اس کی دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ عز و جل پر ایمان اس وقت تک قائم ہو ہی نہیں سکتا جب تک اس ہستی پر ایمان نہ ہو جس نے اللہ تعالیٰ کی خبر دی، اور محبت کے بغیر ایمان نفس کے دھوکے سے زیادہ کچھ نہیں۔ خود سرورِ عالم ﷺ کا فرمان عالیشان ہے:

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کوئی شخص مومن نہیں ہو سکتا جب تک کہ میں اس کے نزدیک اس کے اہل، اس کے مال اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔(صحیح مسلم)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس شخص میں تین خصلتیں ہوں گی، وہ ایمان کی مٹھاس کو پالے گا۔

(۱) اللہ اور اس کا رسول اس کو باقی تمام چیزوں سے زیادہ محبوب ہوں

(۲) جس شخص سے بھی اس کو محبت ہو وہ محض اللہ تعالیٰ کی وجہ سے ہو

(۳) کفر سے نجات پانے کے بعد وہ دوبارہ کفر میں لوٹنے کو اس طرح ناپسند کرتا ہو جیسے آگ میں پھینکے جانے کو ناپسند کرتا ہے۔(صحیح مسلم)

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ ایک دن آپ نے حضور ﷺ سے عرض کیا کہ بیشک میرے نزدیک آپ ﷺ سوائے اس اپنی جان کے، جو دو پہلوؤں کے درمیان ہے، ہر چیز سے زیادہ محبوب ہیں۔ تب نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ تم میں سے کوئی مومن ہو ہی نہیں سکتا جب تک وہ مجھے اپنی جان سے بھی زیادہ محبوب نہ جانے۔ اس وقت سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا کہ قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ ﷺ پر قرآن نازل فرمایا، یقیناً آپ ﷺ میری اس جان سے بھی، جو میرے دونوں پہلوؤں کے درمیان ہے، زیادہ محبوب ہیں۔ اس وقت حضور ﷺ نے فرمایا کہ اے عمر! اب تم (کامل) ایماندار ہو گئے۔(صحیح بخاری)

ان احادیث کی روشنی میں معلوم ہوا کہ یہاں نہ فقط محبت، بلکہ ایسی محبت درکار ہے جو باقی تمام محبتوں پر غالب ہو، اور جب تک یہ کیفیت نہ ہو، ایمان کامل نہیں ہوتا۔ یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ عز و جل نے اپنی اور اپنے رسول ﷺ کی محبت کو ایک ساتھ جمع فرمایا اور ماسوا پر ان کی فوقیت کا حکم دیا۔

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ محبت و اطاعتِ نبوی کے اعلیٰ ترین منصب پر وہی حضرات فائز ہیں جنہوں نے جمالِ جہاں آرا کا ظاہری حیاتِ طیبہ میں سر کی آنکھوں سے مشاہدہ کیا اور آپ ﷺ کی صحبت کی دولت سے سرفراز ہوئے، اور اسی بنا پر اصحابِ رسول کے مرتبہ عالیہ پر فائز ہوئے، حتیٰ کہ ان میں آپس کے لحاظ سے جو سب سے ادنیٰ ہے، امت کے تمام غوث اور قطب مل کر بھی اس کے درجہ کمال کو نہیں پہنچ سکتے۔ یہ وہی حضرات ہیں جن کے عشق و ادب کے واقعات سے کتابیں بھری پڑی ہیں۔ چند احادیث ملاحظہ کیجئے:

حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ میرے نزدیک رسول اللہ ﷺ سے زیادہ کوئی محبوب نہیں تھا، اور نہ آپ ﷺ سے بڑھ کر کوئی میری نگاہ میں بزرگ تھا اور آپ ﷺ کے جلال کی وجہ سے میں نگاہ بھر کر آپ ﷺ کو دیکھنے کی طاقت نہیں رکھتا تھا، اور اگر مجھ سے یہ سوال کیا جاتا کہ میں آپ ﷺ کا حلیہ بیان کروں تو میں نہیں کر سکتا تھا، کیونکہ میں نے آپ ﷺ کو نگاہ بھر کر نہیں دیکھا تھا۔ (صحیح مسلم)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ اپنے اصحاب مہاجرین اور انصار کے پاس جایا کرتے تھے اور وہ بیٹھے ہوئے ہوتے تھے۔ ان میں حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما بھی ہوتے تھے، پس حضرت صدیق و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے سوا کوئی آپ ﷺ کی طرف آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھتا تھا، وہ دونوں آپ ﷺ کی طرف دیکھتے تھے اور آپ ﷺ ان کی طرف دیکھتے تھے اور وہ آپ ﷺ کی طرف دیکھ کر مسکراتے تھے اور آپ ﷺ ان کی طرف دیکھ کر مسکراتے تھے۔(سنن ترمذی)

حضرت اسامہ بن شریک رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور صحابہ کرام آپ ﷺ کے گرد اس طرح (باادب) بیٹھے تھے جیسے ان کے سروں پر پرندے ہوں۔(سنن ابوداؤد)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: مجھ سے بہت زیادہ محبت کرنے والے لوگ میرے بعد ہوں گے، ان کی یہ تمنا ہوگی کہ کاش ان کے تمام اہل اور مال کو لے لیا

جائے اوراس کے بدلے ان کو میری زیارت حاصل ہوجائے۔(صحیح مسلم)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے دیکھا کہ حجام رسول اللہ ﷺ کا سر مونڈ رہا تھا،اور صحابہ کرام نے آپ ﷺ کو گھیرے میں لیا ہوا تھا اور جب بھی آپ ﷺ کا کوئی بال مبارک گرتا تو وہ کسی نہ کسی صحابی کے ہاتھ میں ہوتا۔(صحیح مسلم)

صلح حدیبیہ کے موقع پر عروہ نے کنکھیوں سے نبی کریم ﷺ کو دیکھا،اس نے کہا خدا عزوجل کی قسم،رسول اللہ ﷺ جب بھی تھوکتے تھے تو صحابہ میں سے کوئی نہ کوئی آپ ﷺ کے لعاب کو اپنے ہاتھوں پر لے لیتا اور اس کو چہرے اور جسم پر ملتا،اور جب آپ ﷺ انہیں کسی چیز کا حکم دیتے تو اس پر عمل کرنے کے لیے سب جھپٹ پڑتے،اور جب آپ ﷺ وضو کرتے تو آپ ﷺ کے جسم سے لگ کر گرنے والے پانی کو لینے کے لیے وہ ٹوٹ پڑتے اور یوں لگتا تھا کہ اس پانی کو حاصل کرنے کے لیے وہ ایک دوسرے کو قتل کر دیں گے،جب آپ ﷺ گفتگو فرماتے تو وہ سب خاموش ہوجاتے اور تعظیم کی وجہ سے آپ ﷺ کی طرف نظر نہیں اٹھاتے تھے۔جب عروہ اپنے ساتھیوں (کفار مکہ) کی طرف لوٹا تو اس نے کہا،خدا کی قسم میں بڑے بڑے بادشاہوں کے دربار میں گیا ہوں،میں قیصر،کسریٰ اور نجاشی کے ہاں گیا ہوں،خدا کی قسم میں نے کسی بادشاہ کے درباریوں کو اس بادشاہ کی اس قدر تعظیم کرتے ہوئے نہیں دیکھا جس طرح محمد ( ﷺ ) کے اصحاب کو محمد ( ﷺ ) کی تعظیم کرتے ہوئے دیکھا ہے۔(صحیح بخاری)

واقعہ حدیبیہ میں جب رسول اللہ ﷺ نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو مکہ میں مشرکین کے پاس اپنا سفیر بنا کر بھیجا تو قریش نے حضرت عثمان سے کہا کہ تم کعبہ کا طواف کرلو،تو حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ میں اس وقت تک کعبہ کا طواف نہیں کروں گا جب تک کہ رسول اللہ ﷺ کعبہ کا طواف نہ کرلیں۔(دلائل النبوت)

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:اور تم اپنی جانوں کو قتل نہ کرو۔(النساء:۲۹)

لیکن ذرا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا عمل دیکھئے:

غار کی رات حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ آپ پہلے مجھے داخل ہونے دیجئے،حضرت صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ غار میں داخل ہوئے اور غار کی دیواروں میں ہاتھ لگا کر دیکھتے رہے اور جہاں سوراخ دیکھتے اپنی قمیض پھاڑ کر اس سوراخ کو بند کر دیتے حتیٰ کہ ان کی پوری قمیض پھٹ گئی اور ایک سوراخ رہ گیا اور اس پر انہوں نے اپنی ایڑی رکھ دی اور رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ میرے زانو پر سر رکھ کر آرام فرمائیں،سانپ اور بچھو حضرت صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ڈنک مارتے رہے لیکن انہوں نے بالکل جنبش نہیں کی،مبادا حضور ﷺ بیدار ہوجائیں،لیکن ان کی آنکھوں سے آنسو بہتے رہے اور جب یہ آنسو حضور ﷺ کے چہرے پر گرے تو آپ ﷺ بیدار ہو گئے اور فرمایا اے ابوبکر! غم نہ کرو اللہ عزوجل ہمارے ساتھ ہے۔(مدارج النبوت)

اور اللہ تعالیٰ عزوجل فرماتا ہے:نگہبانی کرو سب نمازوں اور بیچ کی نماز کی۔(البقرہ:۲۳۸)

اس آیت میں خصوصیت کے ساتھ عصر کی نماز کی پابندی کا حکم فرمایا ہے لیکن حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک موقع پر رسول اللہ ﷺ کی نیند کی خاطر عصر کی نماز قضا کر دی۔

حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ تعالیٰ عنہا روایت کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کی طرف وحی کی جا رہی تھی اور آپ ﷺ کا سر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی گود میں تھا۔حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عصر کی نماز نہیں پڑھی تھی کہ سورج غروب ہوگیا۔رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اے علی تم نے نماز پڑھ لی؟انہوں نے کہا نہیں۔تب رسول اللہ ﷺ نے دعا فرمائی،اے اللہ یہ تیری اور تیرے رسول کی اطاعت میں تھا،اس پر سورج کو لوٹا دے۔حضرت اسماء رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہتی ہیں کہ میں نے دیکھا کہ سورج غروب ہوگیا تھا،پھر میں نے اس کو غروب کے بعد طلوع ہوتے ہوئے دیکھا۔(مشکل الآثار)

الغرض،صحابہ کرام علیہم الرضوان نے محبت و احترامِ رسول ﷺ کی وہ لازوال مثالیں قائم کیں،جن کا شمار ممکن نہیں اور انسانیت جن پر ہمیشہ رشک کرے گی۔لیکن یہ معاملہ ان حضرات تک ہی محدود نہیں،بلکہ ان انفاسِ قدسیہ کے نقشِ قدم پر چلتے ہوئے امت مسلمہ نے ہر زمانے میں اپنے پیارے نبی ﷺ کی محبت اور تعظیم کو اپنا سب سے قیمتی سرمایہ سمجھا ہے اور اپنی جانوں سے بڑھ کر اس اثاثے کی حفاظت کی ہے۔مزید برآں،اس معاملے میں کسی قسم کی کوئی تقسیم یا تخصیص بھی نہیں،مفسرینِ قرآن ہوں یا محدثین،ائمہ فقہ ہوں یا صوفیاء باصفا،سیرت نگار ہوں یا تاریخ دان،نثر نگار ہوں یا نعت گو شعراء،اس معاملے میں یہ سب آپ کو ایک دوسرے سے بڑھنے کی سعی کرتے نظر آئیں گے،حتیٰ کہ عوام مسلمین بھی اپنی قابلیت و اہلیت کے موافق اسی راہ پر گامزن ملیں گے۔اور کیوں نہ ہو،جس ہستی کی شان یہ ہو کہ خود ربِّ ذوالجلال اور اس کے فرشتے اس پر درود بھیجتے ہوں،ان کی غلامی کا شرف پانے والے کیونکر ان کی توصیف و ثناء سے رک سکتے ہیں۔یہ ایک ناقابل تردید حقیقت ہے کہ پوری تاریخ انسانی میں کوئی ایک شخصیت بھی ایسی نہیں ملے گی جس کی تعریف کرنے والے اتنی بڑی تعداد میں ہوں جتنی تعداد میں سید عالم ﷺ کے مدح خوان اس عالم میں ہوئے،اور نہ کسی کی اتنی کثرت سے تعریف ہی آج تک ہوئی جتنی آپ ﷺ کی ہوئی۔اور یہ سلسلہ ابھی ختم نہیں ہوا بلکہ انشاء اللہ قیامت تک جاری رہے گا۔بلاشبہ جس کا نام خود اللہ تعالیٰ عزوجل نے محمد اور احمد رکھا،اس کی حمد قیامت تک ہوتی ہی رہے گی۔لیکن اس سب کے باوجود کیا کوئی شخص یہ دعویٰ کرسکتا ہے کہ آپ ﷺ کی وہ تعظیم و توصیف کوئی کرسکا جو آپ ﷺ کے مقام کے لائق ہے؟یقیناً نہیں،کہ آپ ﷺ کا حقیقی مقام سوائے آپ ﷺ کے رب عزوجل کے،کوئی جانتا ہی نہیں۔اس بات کا اظہار اس شعر سے ہوتا ہے:

یاصاحب الجمال ویاسید البشر
من وجہک المنیر لقدنور القمر
لا یمکن الثناء کما کان حقہ
بعداز خدابزرگ توئی قصہ مختصر

# باب دوم

نبی کریم ﷺ کے مقام ومرتبہ اور آپ ﷺ کے ادب ومحبت کے بیان میں چند نصوص آپ نے ملاحظہ فرمائیں۔اس باب میں ہم اس بات کا جائزہ لیں گے کہ جس نبی ﷺ کی اس قدر شان اللہ تعالیٰ عزوجل نے بیان فرمائی، کیا اس کی توہین وتنقیص سے منع بھی فرمایا؟ قرآن میں رب تعالیٰ عزوجل فرماتا ہے:

رسول کے پکارنے کو آپس میں ایسا نہ ٹھہرالو جیسا تم میں ایک دوسرے کو پکارتا ہے۔(النور:٦٣)
اے ایمان والو اپنی آوازیں اونچی نہ کرو اس غیب بتانے والے (نبی) کی آواز سے اور ان کے حضور بات چلّا کر نہ کہو جیسے آپس میں ایک دوسرے کے سامنے چلّاتے ہو کہ کہیں تمہارے عمل اکارت نہ ہوجائیں اور تمہیں خبر نہ ہو۔ (الحجرات:٢)
اے ایمان والو "رَاعِنَا" نہ کہو اور یوں عرض کرو کہ حضور ہم پر نظر رکھیں اور پہلے ہی سے بغور سنو اور کافروں کے لئے دردناک عذاب ہے۔ (البقرہ:١٠٤)
اور اے محبوب اگر تم ان سے پوچھو تو کہیں گے کہ ہم تو یونہی ہنسی کھیل میں تھے تم فرماؤ کیا اللہ اور اس کی آیتوں اور اس کے رسول سے ہنستے ہو۔ بہانے نہ بناؤ تم کافر ہوچکے مسلمان ہوکر۔ (التوبہ:٦٥،٦٦)
بیشک جو ایذا دیتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کو ان پر اللہ کی لعنت ہے دنیا اور آخرت میں اور اللہ نے ان کے لئے ذلّت کا عذاب تیار کر رکھا ہے۔(الاحذاب:٥٧)
اور وہ جو رسول اللہ کو ایذا دیتے ہیں ان کے لئے دردناک عذاب ہے (التوبہ:٦١)

ان آیات سے مندرجہ ذیل باتیں ثابت ہوتی ہیں:
سورہ نور کی آیت ٦٣ کا ایک معنی مفسّرین نے یہ بھی بیان فرمایا کہ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ندا کرے تو ادب وتکریم اور توقیر وتعظیم کے ساتھ آپ کے معظّم القاب سے نرم آواز کے ساتھ متواضعانہ ومنکسرانہ لہجہ میں۔ نبی کریم ﷺ کو محض اس طرح مخاطب کرنا، جس طرح ایک دوسرے کو پکارا جاتا ہے، گستاخی کے زمرے میں آتا ہے۔ الغرض، سید عالم ﷺ کی بارگاہ اقدس کا معاملہ ہی جُدا ہے اور اسے دوسروں پر قیاس نہیں کیا جاسکتا۔

سورہ الحجرات کی آیت ٢ میں حضور ﷺ کا اجلال واکرام اور ادب واحترام تعلیم فرمایا گیا اور حکم دیا گیا کہ ندا کرنے میں ادب کا پورا لحاظ رکھیں، جیسے آپس میں ایک دوسرے کو نام لے کر پکارتے ہیں اس طرح نہ پکاریں بلکہ کلماتِ ادب وتعظیم وتوصیف وتکریم والقابِ عظمت کے ساتھ عرض کریں۔ یعنی ان کے حضور صرف بلند آواز سے بولنا بھی گستاخی ہے، اور اس پر وعید کیا ہے؟ ساری عمر کے اعمال کا اس بظاہر معمولی بے ادبی کی وجہ سے اکارت چلے جانا۔ جو لوگ اس بھول میں ہیں کہ گستاخی شاید شدید توہین ہی سے ہوتی ہے، وہ اپنی غلط فہمی دور کرلیں۔ دیکھئے، آیت میں فرمایا جارہا ہے کہ "اعمال اکارت ہوجائیں اور تمہیں خبر نہ ہو"۔ ظاہر ہے کہ جو صریح گستاخی کرے گا وہ تو اپنے اس قبیح عمل سے واقف ہوگا، خبر اُسے نہیں ہوگی جو اپنے زعم باطل میں اپنی کسی بے احتیاطی کو گستاخی کے زمرے میں شمار ہی نہیں کرے گا اور لاعلمی میں ہلاک ہوجائے گا۔ اس سے معلوم ہوا کہ نبی کریم ﷺ کے معاملے میں کس قدر احتیاط چاہیئے۔
امام قاضی عیاض مالکی علیہ الرحمہ الشفاء میں فرماتے ہیں کہ ہم اس شخص کو بھی کافر کہتے ہیں جو ہمارے نبی کریم ﷺ کی نبوت کا قائل تو ہو مگر یہ کہتا ہو کہ آپ ﷺ کا رنگ کالا تھا، یا آپ ﷺ ریش مبارک نکلنے سے پہلے وفات پاگئے، یا آپ ﷺ وہ نہیں جو مکہ مکرمہ اور حجاز مقدس میں پیدا ہوئے تھے، یا یہ کہ آپ ﷺ قریشی نہ تھے۔ دلیلِ کفر یہ ہے کہ آپ ﷺ کی ایسی تعریف کرنا جو آپ ﷺ کی معروف ومشہور اوصاف کے خلاف ہو، گویا اس نے آپ ﷺ کی نفی کی اور آپ ﷺ کی تکذیب کی۔

سورہ البقرہ کی آیت ١٠٤ کا شان نزول یہ ہے کہ جب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم صحابہ کو کچھ تعلیم وتلقین فرماتے تو وہ کبھی کبھی درمیان میں عرض کیا کرتے "رَاعِنَا یارسول اللہ"۔ اس کے یہ معنی تھے کہ یارسول اللہ ہمارے حال کی رعایت فرمائیے، یعنی کلام اقدس کو اچھی طرح سمجھ لینے کا موقع دیجئے۔ یہود کی لغت میں یہ کلمہ سوءِ ادب کے معنی رکھتا تھا، انہوں نے اس نیت سے کہنا شروع کیا۔ حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہود کی اصطلاح سے واقف تھے، آپ نے ایک روز یہ کلمہ ان کی زبان سے سن کر فرمایا، اے دشمنان خدا! تم پر اللہ کی لعنت، اگر میں نے اب کسی کی زبان سے یہ کلمہ سنا تو اس کی گردن ماردوں گا۔ یہود نے کہا ہم پر تو آپ برہم ہوتے ہیں، مسلمان بھی تو یہی کہتے ہیں۔ اس پر آپ رنجیدہ ہوکر خدمت اقدس میں حاضر ہوئے ہی تھے کہ یہ آیت نازل ہوئی جس میں "رَاعِنَا" کہنے کی ممانعت فرمادی گئی اور اس معنی کا دوسرا لفظ "اُنظُرنَا" کہنے کا حکم ہوا۔ اس سے معلوم ہوا کہ انبیاء کی تعظیم وتوقیر اور ان کی جناب میں کلماتِ ادب عرض کرنا فرض ہے اور جس کلمہ میں ترکِ ادب کا شائبہ بھی ہو وہ زبان پر لانا منع ہے۔

سورہ توبہ کی آیت ٦٥ اور ٦٦ سے ثابت ہوا کہ رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں گستاخی کُفر ہے، جس طرح بھی ہو، اس میں عذر قبول نہیں۔ نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں بے ادبی کے بعد ہنسی مذاق کا

بہانہ کام نہیں آئے گا، بلکہ یہ عذر قابل سماع ہی نہیں۔اور یہ بات ان لوگوں کے حق میں فرمائی جو مسلمان کہلاتے تھے، کیونکہ فرمایا کہ تم کافر ہو گئے مسلمان ہونے کے بعد۔واضح ہوا کہ گستاخِ رسول دائرہ اسلام سے نکل جاتا ہے اور کافر قطعی ہو جاتا ہے۔

سورہ احزاب کی آیت ۵۷ اور سورہ توبہ کی آیت ۶۱ میں اللہ تعالیٰ عزوجل کو اور رسول ﷺ کو ایذا دینے والوں کا ذکر ہے، حالانکہ اللہ تعالیٰ عزوجل اس سے پاک ہے کہ کوئی اس کو ایذا دے سکے۔معلوم ہوا کہ رسول اللہ ﷺ کو ایذا دینا ہی اللہ تعالیٰ عزوجل کو ایذا دینا ہے، اور رسول اللہ ﷺ کو ہر اس بات سے ایذا پہنچتی ہے جس میں کسی طرح آپ ﷺ کی تکذیب یا توہین ہو۔یہ بھی معلوم ہوا کہ ایسے بدبختوں پر نہ صرف دنیا، بلکہ آخرت میں بھی اللہ کی لعنت ہے، چنانچہ وہ روزِ آخرت بھی اللہ تعالیٰ عزوجل کی رحمت کے حق دار نہیں۔یہ ان کے دائمی جہنمی ہونے کی دلیل ہے۔

الغرض ان آیات کریمہ سے حضور نبی کریم ﷺ کی شان میں بے ادبی کی ممانعت قطعی طور پر ثابت ہوتی ہے۔یہ بات بھی بالکل واضح ہے کہ جس قدر کسی کا رتبہ بلند ہوگا، اتنا ہی اس کی بے ادبی سے بچنا لازم ہو گا، اور اس سلسلے میں اس کا دوسروں پر امتیاز بھی ہوگا۔دیکھئے، ماں باپ کا ادب بڑے بھائی بہن سے زیادہ ہے، اسی طرح استاد، عالم دین اور شیخ طریقت کا معاملہ ہے کہ ان سب کا ادب مساوی نہیں۔اگر چہ یہ سب لوگ ہی قابل احترام ہیں لیکن بعض کو اس سلسلے میں دوسروں پر فوقیت حاصل ہے۔جب شخصیات کے آداب میں مساوات نہیں تو یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ سب سے زیادہ ادب واحترام کے لائق وہی ہستی ہے جس سے سب سے زیادہ محبت کرنے کا حکم ہے، جیسا کہ باب اول میں مسلم و بخاری کی احادیث سے ثابت ہوا، اور ان کی ادنیٰ سی بے ادبی سے بچنا بھی حفظِ ایمان کا تقاضا ہے اور اس کے عکس میں ایمان کی مکمل تباہی ہے۔

# باب سوم

اس باب میں اس بات کا بیان ہے کہ شاتمِ رسول کی سزا صرف موت ہے اور اس پر امت کا اجماع ہے۔گستاخی کی اس سزا پر یہ حقیقت بھی دلالت کرتی ہے کہ اصحابِ رسول ﷺ جب کسی کو سنتے کہ بارگاہِ رسالت میں یاوہ گوئی کرتا ہے یا آپ ﷺ کو اذیت دے رہا ہے تو اسے قتل کر دیتے، خواہ ان کا قریبی رشتہ دار ہوتا۔حضور ﷺ ان کے اس طرزِ عمل کو سراہتے اور اسے مقرر رکھتے، اور بعض اوقات ایسا کارنامہ سرانجام دینے والے کو اللہ تعالیٰ عزوجل اور اس کے رسول ﷺ کا حامی قرار دیتے۔اس سلسلے میں چند احادیث ملاحظہ کیجئے:

ایک شخص بارگاہِ نبوت میں حاضر ہوا اور عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ میری ملاقات میرے باپ سے ہوئی، وہ مشرکین کے ایک گروہ میں تھا، میں نے سنا کہ وہ آپ ﷺ کی شان میں ہرزہ سرائی کر رہا ہے تو مجھ سے صبر نہ ہو سکا اور نیزے کی نوک سے اسے قتل کر ڈالا۔یہ بات حضور ﷺ کی طبعِ نازک پر گراں نہ گزری۔(ابو اسحاق فزاری۔سیرت)

نبی اکرم ﷺ نے ایک لشکر روانہ فرمایا، اس میں حضرت عبداللہ بن رواحہ اور حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہما بھی تھے۔جب مشرکین کے مقابلہ میں صفیں ترتیب دیں تو ایک شخص نے مشرکین کی صفوں سے نکل کر نبی اکرم ﷺ کو گالی دینا شروع کی۔پس لشکرِ اسلام میں سے ایک شخص نے اٹھ کر کہا: میں فلاں بن فلاں ہوں اور میری ماں فلاں عورت ہے، تو مجھے اور میری ماں کو گالیاں دے لے مگر رسول اللہ ﷺ کی شان میں ہرزہ سرائی سے باز رہ، اس سے وہ اور زیادہ برانگیختہ ہوا اور ہرزہ سرائی کا اعادہ کیا، اس مسلمان نے بھی دوبارہ یہی کلمات دہرائے، پھر تیسری بار کہا، اگر تو نے اب کی بار بکواس کی تو اپنی تلوار سے تجھ کو چلتا کروں گا، اس نے پھر بیہودہ گوئی کی تو اس مردِ مجاہد نے اس پر حملہ کر دیا، وہ پیٹھ دے کر بھاگا، یہ اس کے تعاقب میں تھا، یہاں تک کہ مشرکوں کی صفیں چیرتے ہوئے اسے تلوار سے زخمی کر دیا، بعد میں مشرکوں نے اسے گھیر کر شہید کر دیا، یہ منظر دیکھ کر حضور ﷺ نے فرمایا: کیا تمہیں اس مجاہد کے طرزِ عمل پر حیرانی ہے جس نے اللہ تعالیٰ عزوجل اور اس کے رسول ﷺ کی نصرت وحمایت کی۔(ابو اسحاق فزاری۔سیرت)

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا کعب بن اشرف کو کون قتل کرے گا؟ کیونکہ اس نے اللہ اور اس کے رسول کو ایذا دی ہے۔حضرت محمد بن مسلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا یارسول اللہ ﷺ کیا آپ ﷺ چاہتے ہیں کہ میں اس کو قتل کر دوں؟ آپ ﷺ نے فرمایا ہاں۔حضرت محمد بن مسلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کعب کے پاس گئے اور اسے قتل کر دیا۔حدیث میں یہ واقعہ تفصیل کے ساتھ ملتا ہے۔(صحیح بخاری۔صحیح مسلم۔سنن ابوداؤد)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ایک نابینا کی باندی ام ولد تھی۔وہ نبی ﷺ کو برا کہتی تھی اور آپ ﷺ کو سب وشتم کرتی تھی، وہ نابینا منع کرتے رہتے تھے مگر وہ باز نہیں آتی تھی۔ایک رات جب وہ نبی کریم ﷺ کو سب وشتم کر رہی تھی تو انہوں نے آ کر گپتی لے کر اس کو اس کے پیٹ پر رکھ کر دبایا حتیٰ کہ اس کو قتل کر دیا اور اس کی ٹانگوں میں ایک بچہ آ کر اس کے خون میں لتھڑ گیا۔صبح کو لوگوں نے نبی کریم ﷺ سے اس واقعہ کا ذکر کیا، آپ ﷺ نے سب لوگوں کو جمع کر کے فرمایا کہ جس شخص نے بھی یہ کام کیا ہے اس پر لازم ہے کہ وہ کھڑا ہو جائے۔وہ نابینا لوگوں کو پھلانگتا ہوا آیا اور نبی کریم ﷺ کے سامنے آ کر بیٹھ گیا اور کہا یارسول اللہ ﷺ میں اس باندی کا مالک ہوں، وہ آپ ﷺ کو سب وشتم کرتی تھی، میں اس کو منع کرتا تھا لیکن وہ باز نہیں آتی تھی، اس سے موتیوں کی مانند میرے دو بچے بھی ہوئے اور وہ میری رفیقہ تھی، گزشتہ رات وہ پھر آپ ﷺ کو سب وشتم کر رہی تھی اور برا کہہ رہی تھی، میں نے اس کے پیٹ میں گپتی رکھ کر اس کو دبایا حتیٰ کہ اس کو قتل کر دیا۔نبی کریم ﷺ نے فرمایا سنو! گواہ ہو جاؤ کہ اس کا خون رائیگاں ہے (یعنی اس کا کوئی قصاص یا تاوان نہیں ہوگا)۔(سنن ابوداؤد۔سنن نسائی)

حضرت عرفہ بن الحارث کو مصر کا ایک نصرانی ملا جس کا نام مذقون تھا، انہوں نے اس کو اسلام کی دعوت دی، اس نصرانی نے نبی کریم ﷺ کی شان اقدس میں گستاخی کی، انہوں نے حضرت عمرو بن العاص

رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس یہ معاملہ پیش کیا، انہوں نے حضرت عرفہ رضی اللہ تعالی عنہ سے کہا ہم ان سے عہد کر چکے ہیں، حضرت عرفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ ہم اس سے اللہ عزوجل کی پناہ چاہتے ہیں کہ ہم ان کے ساتھ اللہ اور اس کے رسول کی ایذاء پر عہد کریں، ہم نے ان سے صرف اس بات کا عہد کیا تھا کہ ہم ان کو ان کے گرجوں میں عبادت کرنے دیں گے، اور اس بات کا عہد کیا تھا کہ ہم ان پر ان کی طاقت سے زیادہ بوجھ نہیں ڈالیں گے اور اس بات کا عہد کیا تھا کہ ہم ان کی حفاظت کے لیے لڑیں گے، اور اس بات کا عہد کیا تھا کہ وہ آپس میں اپنے مذہب کے مطابق عمل کریں گے، لیکن جب وہ ہمارے پاس آئیں گے تو ہم ان کے درمیان اللہ تعالیٰ عزوجل کے نازل کردہ احکام کے مطابق فیصلہ کریں گے۔ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا، تم نے سچ کہا۔ (المعجم الاوسط۔ سنن کبریٰ)

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ان کی بہن مشرکہ تھی۔ جب وہ نبی کریم ﷺ کے پاس جاتے تو وہ آپ ﷺ کو سب وشتم کرتی اور آپ ﷺ کو برا کہتی۔ انہوں نے ایک دن اس کو تلوار سے قتل کر دیا۔ اس کے بیٹے کھڑے ہوئے اور کہنے لگے کہ ہمیں معلوم ہے کہ اسے کس نے قتل کیا ہے، کیا امن دینے کے باوجود اس کو قتل کیا گیا ہے، اور ان لوگوں کے ماں باپ مشرک تھے۔ حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خوف ہوا کہ یہ لوگ کسی اور بے قصور کو قتل کر دیں گے، انہوں نے نبی کریم ﷺ کے پاس جا کر اس واقعہ کی خبر دی۔ آپ ﷺ نے فرمایا کیا تم نے اپنی بہن کو قتل کیا تھا؟ انہوں نے کہا ہاں۔ آپ ﷺ نے پوچھا کیوں؟ کہا یا رسول اللہ ﷺ وہ آپ ﷺ کے متعلق مجھے ایذا پہنچاتی تھی، نبی کریم ﷺ نے اس کے بیٹوں کے پاس کسی کو بھیجا تو انہوں نے کسی اور کا نام لیا جو اس کا قاتل نہیں تھا۔ نبی کریم ﷺ نے اس کے خون کو رائیگاں قرار دیا۔ (المعجم الکبیر)

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک یہودیہ نبی کریم ﷺ کو سب وشتم کرتی تھی، ایک شخص نے اس کا گلا گھونٹ دیا حتیٰ کہ وہ مر گئی، نبی کریم ﷺ نے اس کے خون کو رائیگاں قرار دیا۔ (السنن الکبریٰ)

جب مکہ فتح ہوا تو حضور ﷺ نے وہاں کے تمام باشندوں کو امن کی ضمانت دی، سوائے چار افراد کے، اور فرمایا ان چاروں کو قتل کر دو خواہ انہیں کعبہ شریف کے پردوں کے ساتھ لٹکے ہوئے پاؤ، وہ چار اشخاص یہ ہیں: عکرمہ بن ابوجہل، عبداللہ بن اخطل، مقیس بن حبابہ اور عبداللہ بن ابی سرح۔

عبداللہ بن اخطل کعبہ شریف کے پردوں میں چھپا ہوا پایا گیا تو سعید بن حارث اور عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہما اس کی طرف دوڑے مگر سعید جوان آدمی تھے، وہ عمار سے آگے نکل گئے اور اسے قتل کر دیا۔

مقیس بن حبابہ کو لوگوں نے بازار میں جالیا اور اسے تہ تیغ کر دیا۔

جہاں تک عکرمہ کا تعلق ہے، وہ سمندری سفر پر نکل کھڑا ہوا، سمندر میں طوفان آیا تو اہلِ کشتی نے کہا، اخلاص سے کام لو، یہ تمہارے دیوتا تمہارے کام نہ آئیں گے، اس پر عکرمہ نے کہا بخدا اگر سمندر میں اخلاص نجات دیتا ہے تو خشکی پر بھی اس کے سوا کوئی چیز بچا نہیں سکتی، اے اللہ! میرا تیرے ساتھ عہد ہے کہ اگر تو مجھے اس مصیبت سے بچالے تو محمد ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنا ہاتھ ان کے ہاتھ میں دے دوں گا۔ میں انہیں بہت زیادہ معاف کرنا والا اور کرم والا پاتا ہوں۔ اس کے بعد بارگاہِ رسالت میں حاضر ہو کر اسلام قبول کر لیا۔

رہا معاملہ عبداللہ بن ابی سرح کا، تو وہ حضرت عثمان ابن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاں چھپ گیا، وہ اسے بارگاہِ رسالت میں لے آئے اور سامنے کھڑا کر کے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ اس کو بیعت فرمائیے، نبی اکرم ﷺ نے تین بار سرِ اقدس اٹھا کر اس کی طرف دیکھا، گویا ہر بار انکار فرما رہے ہوں، اس کے بعد اس کو بیعت فرمایا، پھر صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی طرف رخِ انور کر کے فرمایا: کیا تم میں کوئی سمجھ دار آدمی نہ تھا کہ جب مجھے بیعت سے ہاتھ روکتے دیکھا تو اٹھ کر اس کو قتل کر دیتا؟ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ ہم نہیں جانتے تھے کہ آپ ﷺ کے دل میں کیا ہے، آپ ﷺ نے آنکھ سے اشارہ کیوں نہیں فرمایا؟ فرمایا: کسی نبی کے شایانِ شان نہیں کہ وہ خیانتِ نظر سے کام لے۔ (نسائی)

ابن اخطل کے بارے میں آتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اسے صدقات کا عامل مقرر فرمایا اور اس کے ساتھ ایک شخص بھیجا جو اس کی خدمت بجالاتا تھا۔ اس کے بروقت کھانا تیار نہ کرنے کی وجہ سے طیش میں آ کر اس نے اسے قتل کر ڈالا، پھر بوجہ خوف، مرتد ہو گیا اور صدقات کے جانور بھی ہانک کر لے گیا۔ مزید برآں، وہ حضور ﷺ کی شان میں ہجو یہ اشعار کہتا اور اپنی باندیوں کو اشعار کے گانے کا حکم دیتا تھا، پس یہ ہیں اس کے تین جرائم جو اس کے خون کو مباح قرار دیتے ہیں: ۱۔ قتلِ نفس ۲۔ ارتداد ۳۔ ہجو گوئی

اس واقعہ سے استدلال کرنے والے علماء کہتے ہیں کہ ابن اخطل قتلِ نفس کے بدلے میں قتل نہیں ہوا، کیونکہ بے گناہ کو قتل کرنے اور مرتد ہو جانے کی زیادہ سے زیادہ سزا یہ ہے کہ اسے قصاص میں قتل کر دیا جائے، جبکہ اس کے ہاتھوں قتل ہونے والے شخص کا تعلق بنوخزاعہ سے تھا جس کے اولیاء موجود تھے، اگر اس کے قتل کا حکم قصاص کے طور پر ہوتا تو اسے مقتول کے اولیاء کے حوالے کیا جاتا، پھر وہ چاہتے تو اسے قتل کر دیتے یا معاف کر دیتے، یا پھر دیت لے کر چھوڑ دیتے۔

اسے مجرد ارتداد کی وجہ سے بھی قتل نہیں کیا گیا، کیونکہ مرتد سے توبہ کرنے کا مطالبہ کیا جاتا ہے، وہ مہلت مانگے تو اسے مہلت دی جاتی ہے، جبکہ ابن اخطل کی تو یہ حالت تھی کہ وہ بیت اللہ شریف کی پناہ لینے کے لیے بھاگا، اس نے امان کی خواستگاری کی، قتال ترک کیا اور اسلحہ پھینک دیا تاکہ حضور ﷺ اس کے معاملہ میں غور فرمائیں، مگر نبی اکرم ﷺ نے ان تمام حقائق سے آگاہ ہونے کے باوجود اس کے قتل کا حکم صادر فرمایا۔ یہ مجرد ارتداد کی بنیاد پر قتل کرنے کا انداز نہیں، اس سے ثابت ہوا کہ اس کے قتل میں اس قدر سختی دراصل گستاخانہ کلمات اور ہجو پر تھی۔ گستاخ اگر چہ ارتداد بھی اختیار کرے تو وہ مرتد محض نہیں، اسے مطالبۂ توبہ سے پہلے قتل کر دیا جائے اور قتل میں تاخیر نہ کی جائے، یہ اس بات کی دلیل ہے کہ توبہ کے بعد اسے قتل کرنا جائز ہے۔ اس کی دلیل عبداللہ ابن ابی سرح کا واقعہ بھی ہے کہ جب اس نے توبہ کر لی تب بھی حضور ﷺ نے فرمایا کہ میرے بیعت کرنے سے پہلے (اس کی توبہ کرنے اور بیعت قبول کرنے کے درمیان) کسی نے اسے قتل کیوں نہ کر دیا؟ اس سے حضور ﷺ نے وضاحت فرمادی کہ اس کے قتل کا حکم بیعت اور امان سے ختم ہوا اور گناہ کا ازالہ اسلام سے ہوا۔ معلوم ہوا کہ گستاخ جب اسلام کی طرف لوٹ آئے تو اسلام گستاخی کا گناہ مٹا دیتا ہے مگر قتل کا جائز ہونا باقی رہتا ہے، یہاں تک کہ قتل کا ساقط کرنا اس ذات سے پایا جائے جو اس حق کی مالک ہے۔

ان احادیث کو نقل کرنے کے بعد گستاخِ رسول کا حکم فقہاء کرام کے اقوال کی روشنی میں بیان کیا جاتا ہے:

علماء فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کی توہین کرنا بالاجماع کفر ہے اور توہین کرنے والا واجب القتل ہے، خواہ توہین کا تعلق آپ ﷺ کی ذات کے ساتھ ہو، آپ ﷺ کے دین کے ساتھ ہو یا آپ ﷺ کی کسی صفت کے ساتھ ہو، اور یہ اہانت خواہ صراحتاً ہو یا کنایتاً یا تعریضاً ہو یا تلویحاً۔ اسی طرح کوئی آپ ﷺ کو بددعا کرے یا آپ ﷺ کا براچاہے، آپ ﷺ کے عوارض بشریہ یا آپ ﷺ کے متعلق اشیاء یا اشخاص کا آپ ﷺ کی طرف نسبت کرتے ہوئے بطریق طعن یا مذمت ذکر کرے۔ غرض جس شخص سے کوئی ایسا کام صادر ہو جس سے آپ ﷺ کی اہانت ظاہر ہو، وہ کفر ہے اور اس کا قائل واجب القتل ہے۔

قاضی عیاض مالکی علیہ الرحمہ محمد بن سحنون علیہ الرحمہ کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ علماء کا اس بات پر اجماع ہے کہ نبی کریم ﷺ کی اہانت کرنے والا اور آپ ﷺ کی تنقیص کرنے والا کافر ہے اور اس پر عذاب الٰہی کی وعید جاری ہے اور امت کے نزدیک اس کا حکم قتل کرنا ہے، اور جو شخص اس کے کفر اور عذاب میں شک کرے وہ بھی کافر ہے۔ اور اس مسئلہ میں تحقیق یہ ہے کہ نبی ﷺ کو گالی دینے والا کافر ہے اور اس کو بالاتفاق قتل کیا جائے گا اور یہی ائمہ اربعہ وغیرہ کا مذہب ہے، اسحاق بن راہویہ وغیرہ نے اس اجماع کو بیان کیا ہے، اور امام احمد اور محدثین کا بھی یہی مذہب ہے۔ امام احمد علیہ الرحمہ فرماتے تھے کہ جس شخص نے نبی کریم ﷺ کو گالی دی یا آپ ﷺ کی تنقیص کی، خواہ وہ مسلمان ہو یا کافر، اس کو قتل کرنا واجب ہے اور میری رائے یہ ہے کہ اس کو قتل کیا جائے اور اس کی توبہ قبول نہ کی جائے۔

علامہ شامی حنفی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ جس شخص نے رسول اللہ کو گالی دی ہو، اس کی توبہ قبول نہ کرنا امام مالک علیہ الرحمہ کا مشہور مذہب ہے، اور امام احمد بن حنبل علیہ الرحمہ کا مشہور مذہب بھی یہی ہے۔ امام ابو حنیفہ اور امام شافعی علیہما الرحمہ کا ایک قول یہی ہے کہ اس کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی، اور ایک قول یہ ہے کہ اس کی توبہ قبول کی جائے گی۔ علامہ شامی علیہ الرحمہ عدمِ قبولِ توبہ کی تشریح کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ چونکہ حد توبہ سے ساقط نہیں ہوتی لہذا اسے قتل کیا جائے گا۔ اسی طرح علامہ ابوبکر فاسی نے کتاب الاجماع میں لکھا ہے کہ اس بات پر اتفاق ہے کہ جس شخص نے نبی کریم ﷺ کو صراحتاً گالی دی، اس کو قتل کرنا واجب ہے اور اس پر علماء کا اتفاق ہے، اگر وہ توبہ کرے گا تب بھی اس سے قتل ساقط نہیں ہوگا، کیونکہ یہ حد قذف ہے اور حد قذف توبہ سے ساقط نہیں ہوتی۔

فقہاء اسلام کے مطابق رسول اللہ ﷺ کی گستاخی کرنے والا مرتد ہے اور واجب القتل ہے۔ اس پر ایک سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ مرتد وہ شخص ہوگا جو پہلے مسلمان ہو، اگر کوئی غیر مسلم نبی ﷺ کی شان میں گستاخی کرے تو اس کا کیا حکم ہے؟ سو اس کا حکم بھی یہ ہے کہ اس کو قتل کیا جائے گا، اور گستاخی کا معنی یہ ہے کہ سیدنا محمد ﷺ یا انبیاء سابقین میں سے کسی نبی علیہ السلام کے متعلق ایسا لفظ بولے یا لکھے جو عرف میں توہین ہو تو ایسے شخص کو قتل کر دیا جائے گا، خواہ وہ مسلم ہو یا غیر مسلم۔

ابوالمواہب عبکری فرماتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ پر بہتان باندھنے سے حد مغلظ یعنی قتل کی سزا لازم آتی ہے، خواہ بہتان طراز توبہ کرے یا نہ کرے، اور خواہ ذمی ہو یا مسلمان۔ اسی طرح دوسرے علماء نے بیان کیا کہ گستاخِ رسول ﷺ کو بلاتفریقِ مذہب قتل کیا جائے گا اور اس کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی، اور توبہ قبول نہ ہونے سے ان علماء کی مراد یہ ہے کہ توبہ سے سزائے قتل ساقط نہ ہوگی۔

قاضی شریف ابوعلی بن ابی موسیٰ جو کہ نقلِ مذاہب میں قابلِ اعتماد ہیں، اپنی کتاب ارشاد میں نقل فرماتے ہیں کہ جو شخص نبی اکرم ﷺ کی شان میں گستاخی کرے، وہ واجب القتل ہے، اس سے توبہ کا مطالبہ نہیں کیا جائے گا، اور جو ذمی اس اہانت کا مرتکب ہو وہ بھی واجب القتل ہے، خواہ وہ اسلام لے آئے۔

ابوعلی البناء الخصال والاقسام میں رقم طراز ہیں کہ نبی اکرم ﷺ کا گستاخ واجب القتل ہے، اس کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی، اگر گستاخ کافر ہو پھر اسلام لے آئے تو صحیح مذہب یہ ہے کہ اس کو بھی قتل کیا جائے گا اور اس سے توبہ کا مطالبہ نہ کیا جائے گا۔

علماء بیان کرتے ہیں کہ گستاخ کے واجب القتل ہونے کی وجہ یہ ہے کہ نبی اکرم ﷺ کی ذاتِ مقدسہ کے ساتھ دو حق متعلق ہیں: حقِ خداوندی اور حقِ عبد، اور سزا سے جب اللہ تعالیٰ اور آدمی کے حقوق متعلق ہوں تو سزا توبہ سے ساقط نہیں ہوتی۔ جیسے محاربہ کی سزا ہے، کہ اس معاملہ میں اگر مجرم قابو میں آنے سے پہلے توبہ کرلے تو قصاص سے متعلق آدمی کا حق ساقط نہ ہوگا، البتہ اللہ تعالیٰ عزوجل کا حق ساقط ہو جائے گا۔

پس روزِ روشن کی طرح واضح ہوا کہ شاتمانِ رسول کی سزا موت ہے، جس پر عمل خود زمانہ رسالت مآب ﷺ سے جاری ہے۔ بعض لوگ یہاں یہ شبہ لاتے ہیں کہ چونکہ حضور ﷺ رحمۃ للعالمین ہیں، لہذا اس طرح لوگوں کو قتل کروانا صفتِ رحمت کے خلاف ہے۔ جواب یہ ہے کہ بلاشبہ حضور ﷺ رحمۃ للعالمین ہیں، لیکن معترض نے صفتِ رحمت کا مطلب سمجھا ہی نہیں۔ اگر یہ بات رحمت کے خلاف ہے تو پھر بدر میں ابوجہل اور دیگر کفار کو قتل کرنا کیوں رحمت کے خلاف نہیں؟ ساری عمر جہاد کرنا اور اللہ عزوجل کے دشمنوں سے لڑنا کیوں صفتِ رحمت سے متضاد نہیں؟ معترضین ان کی کیا تاویل کریں گے؟ ثابت ہوا کہ یہ محض غلط فہمی ہے جس کا حقیقت سے کوئی تعلق نہیں۔

مزید برآں، جو لوگ ان واقعات کو رحمت کے خلاف سمجھتے ہیں وہ ذرا بتائیں کہ حضور ﷺ کو رحمۃ للعالمین بنانے والا رب کیا ارحم الراحمین نہیں؟ کیا اس سے بڑھ کر کوئی رحم کرنے والا ہے؟ یقیناً نہیں۔ تو پھر وہ اپنے نافرمانوں اور کافروں کو دردناک عذابوں سے کیوں ڈراتا ہے؟ کیوں انہیں جہنم کی وعیدیں سناتا ہے؟ بلکہ جہنم اس نے پیدا ہی کیوں کی؟ کم فہموں کو کیا اس میں بھی خلافِ رحمت ہی نظر آئے گا؟ اللہ تعالیٰ عزوجل سمجھنے کی توفیق دے تو اس میں بھی رحمت کے پہلو نظر آتے ہیں۔ وہ اس طرح کہ اللہ کے بعض بندے تو وہ ہیں جو بغیر جزا و سزا کو مدنظر رکھتے ہوئے محض اللہ تعالیٰ عزوجل کی خاطر اس کی عبادت کرتے ہیں۔ بعض وہ ہیں جو اس مقام کو نہیں پہنچ سکتے، تو وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا ہونے والی خوشخبریوں اور جنت کی نعمتوں کی طلب میں راہِ حق کو اختیار کر لیتے ہیں۔ بعض ایسے ہیں جن کو جنت کی کشش نہیں کھینچتی تو وہ سزا کے خوف اور عذابِ جہنم کے ڈر سے سیدھے راستے پر آجاتے ہیں۔ اور جب کوئی بندہ ایک مرتبہ اللہ کے راستے پر آجائے، تو امید ہے کہ کبھی نہ کبھی وہ اس حقیقت کو بھی پالے گا کہ جنت اور جہنم تو ثانوی چیزیں ہیں، اصل تو اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت ہے۔ مختصر یہ کہ یہ تمام اللہ تعالیٰ عزوجل کی حکمتیں ہیں، جن کو وہی بہتر جانتا ہے، ہمیں تو بس حکم کی پیروی کرنا ہے۔ اور حکم ثابت ہو جانے کے بعد اس کو محض اپنی ناقص عقل کے ترازو پر تولتے ہوئے اس کا انکار کرنا جہالت اور گمراہی ہے۔

# باب چہارم

اوپر کے تین ابواب میں مقامِ نبوت اور وجوبِ احترامِ نبوت کو بیان کرنے کے بعد گستاخی اور تنقیص کی ممانعت اور شاتمِ رسول کا شرعی حکم بیان ہوا۔
اس ساری تفصیل کو پڑھنے کے بعد ذرا اپنے آج کے ماحول پر نظر ڈالیے اور اپنے اردگرد ہونے والے واقعات کا مشاہدہ کیجیے۔ آج ناموسِ رسالت جیسے قطعی اور غیر متنازعہ معاملے کو ایک اختلافی مسئلہ بنا کر پیش کرنے اور اس بارے میں شکوک و شبہات پیدا کرنے کی سعی کی جارہی ہے۔ یہ دیکھ کر حیرت بھی ہوتی ہے اور افسوس بھی کہ امت مسلمہ پر یہ وقت بھی آنا تھا جب عزت واحترامِ رسول ﷺ جیسے حتمی معاملے کو متنازعہ بنا کر اس پر مکالمہ اور مباحثہ کرنے کا مطالبہ کیا جاتا۔
مکالمے یا مباحثے سے انکار نہیں، مگر سوال یہ ہے کہ:
کیا مسلمانوں کو آپس میں ذاتِ الٰہی کے اثبات پر مباحثہ کرنے کی حاجت ہے؟ البتہ، یہ مباحثہ کسی دہریے یا خدا کے منکر سے ہوسکتا ہے۔
کیا مسلمانوں کو آپس میں توحیدِ الٰہی پر مباحثہ کرنے کی حاجت ہے؟ البتہ، یہ مباحثہ کسی مشرک سے ہوسکتا ہے۔
کیا مسلمانوں کو آپس میں عقیدہ ختمِ نبوت پر مباحثہ کرنے کی حاجت ہے؟ البتہ، یہ مباحثہ کسی قادیانی یا منکرِ ختمِ نبوت سے ہوسکتا ہے۔
کیا مسلمانوں کو آپس میں ناموسِ رسالت اور اس کے شرعی حکم پر مباحثہ کرنے کی حاجت ہے؟ البتہ، یہ مباحثہ کسی منکرِ ناموسِ رسالت سے ہوسکتا ہے۔
پس، اگر کسی کو ناموسِ رسالت اور گستاخِ رسول کی سزا پر مباحثہ کرنا ہے تو پہلے وہ اپنی حیثیت کی وضاحت کرے اور اپنا منکرِ ناموسِ رسالت ہونا قبول کرے، انشاءاللہ علمائے اسلام غلامئ رسول ﷺ کا حق ادا کرنا جانتے ہیں اور اپنے نبی ﷺ کی عزت وحرمت اور ان کی تنقیص کرنے والے کی شرعی سزا کا ثبوت نصوصِ قطعیہ سے باحسن ثابت کرسکتے ہیں۔

ایک اور بحث اس ضمن میں توہینِ رسالت کے قانون (۲۹۵۔سی) کے بارے میں کی جارہی ہے اور یہ مطالبہ زور وشور سے بعض حلقے کررہے ہیں کہ اس قانون پر پارلیمنٹ میں بحث ہونی چاہیے۔ مذکورہ بالا حلقے یہ تاثر بھی پیدا کرنے کی کوشش کررہے ہیں کہ یہ قانون ایک فوجی آمر نے جمہوری تقاضوں کے خلاف زبردستی لاگو کیا تھا۔ حالانکہ ایسے بہت سے حضرات جو اس قانون کی تاریخ سے واقف ہیں اور بعض تو اس عمل کا باقاعدہ حصہ رہے ہیں جس کے ذریعے اس قانون کو پاکستان میں لاگو کیا گیا، اس سلسلے میں بہت کچھ لکھ چکے ہیں جس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ قانون لاگو کرنے کے لیے وہ تمام تقاضے پورے کیے گئے جو کسی بھی قانون کو نافذ کرنے کے لیے ضروری ہیں۔ حتیٰ کہ اس قانون کو ہائیکورٹ میں چیلنج کیا گیا، جہاں ایک فُل بنچ کے سامنے اس پر بحث ہوئی اور بالآخر عدالت نے اسے صحیح قرار دیتے ہوئے اس کے حق میں فیصلہ دے دیا۔

آئیے اس مطالبے کا ایک اور طرح سے جائزہ لیتے ہیں کہ کیا اس قانون پر پارلیمنٹ میں مزید کسی بحث کی ضرورت ہے؟ جیسا کہ پچھلے ابواب میں اس بات کا ثبوت دیا گیا کہ ناموس رسالت مسلمانوں کا قطعی اجماعی مسئلہ ہے جس میں امت مسلمہ کا کبھی کوئی اختلاف نہیں رہا۔ نہ تو گستاخِ رسول کا کافر و مرتد ہوجانا مختلف فیہ مسئلہ ہے، نہ شاتمِ رسول کی سزا میں فقہاء کی رائے مختلف رہی ہے۔ اس کے بعد یہ بات سمجھنے کی ہے کہ قانون کی دو حیثیتیں ہیں۔ ایک اس کا قانونِ شرعی ہونا، اس کے لیے شرع سے ثبوت چاہیے۔ دوسرا اس کا ملک میں نفاذ، اس کے لیے بعض قانونی اور دستوری مراحل سے گزرنا ضروری ہے۔
جہاں تک ناموس رسالت کے قانون کی شرعی حیثیت کا تعلق ہے، تو اس میں کوئی شک نہیں کہ شریعت مطہرہ میں اس کی حیثیت مسلّم اور ثابت ہے۔ اب یہ بات بھی سمجھ لیجیے کہ جب شرع کسی چیز کا حکم کرے تو اس کی اطاعت کے لیے مزید کسی دنیاوی قانون کی حاجت نہیں ہوتی۔ دیکھیے ہم پانچ وقت کی نماز اس لیے ادا نہیں کرتے کہ پاکستان کی پارلیمنٹ نے اس بارے میں کوئی قانون پاس کیا ہے، اسی طرح ہم رمضان کے روزے اس لیے نہیں رکھتے اور زکوٰۃ اس لیے ادا نہیں کرتے کہ سینیٹ کی کسی کمیٹی نے اس کی منظوری دی ہے، بلکہ اس لیے کہ یہ چیزیں ہم پر شریعت نے فرض کی ہیں۔ خدانخواستہ اگر اس ملک کی پارلیمنٹ شراب نوشی کو جائز قرار دے کر اس کی اجازتِ عام دیدے تو کیا وہ ہمارے لیے حلال ہوجائے گی؟ کیا قادیانیوں کو اقلیت قرار دینے سے پہلے ختمِ نبوت کے منکرین مسلمان تھے؟ ہرگز نہیں۔ معلوم ہوا کہ نصوصِ شرعیہ سے ثابت شدہ احکام ملکی قوانین کے محتاج نہیں ہوتے۔ ہاں، یہ ضرور ہے کہ بعض احکامات کے عملاً اطلاق کے لیے بحیثیت قانون ان کا نفاذ بہتر ہوتا ہے، جیسا کہ ختمِ نبوت کے معاملے میں قادیانیوں کو قانوناً اقلیت قرار دینا۔ اس نفاذ کا فائدہ یہ ہے کہ اگر ریاست اس معاملے کو اپنی ذمہ داری میں نہ لے تو بہت سے فیصلے عدالتوں کے بجائے سڑکوں اور گلیوں میں ہوں گے جن سے فتنہ اور فساد پھیلنے کا خدشہ ہے۔
اب جب کہ ناموسِ رسالت کا قانون الحمدللہ پاکستان میں باقاعدہ نافذ ہے، تو اس کے خلاف زہر اگل کر اور نئی نئی ابحاث چھیڑ کر لوگوں کے جذبات کو مجروح کرنا کسی لحاظ سے درست نہیں۔ جہاں تک اس بات کا تعلق ہے کہ اس قانون میں کوئی سقم یا کمزوری ہے (اگر کوئی ہے) تو اس کا جائزہ لینے کے لیے اعلیٰ عدالتیں موجود ہیں جہاں پوری احتیاط کے ساتھ علمائے کرام سے مشاورت کر کے اس کا ازالہ کیا جاسکتا ہے۔
یہ طریقہ انتہائی غیر موزوں ہے کہ ٹی وی ٹاک شوز میں بیٹھ کر ایسے لوگ اس پر کھلے عام اظہار خیال کریں جو شریعت کے بنیادی اصولوں تک سے واقف نہیں۔ نہایت افسوس کا مقام ہے کہ ہمارا آزاد میڈیا باقاعدہ ایک فتنے کی نشونما کررہا ہے جو نام نہاد آزاد خیال، مذہب بیزار قوتوں کی کوکھ سے پیدا ہوا ہے۔ آج ٹی وی پر بیٹھ کر ایسی خواتین اسلام کی تشریح بیان کرتی نظر آتی ہیں جن کو مکمل لباس پہننے کی بھی توفیق نہیں۔ ایسے خودساختہ مفکر اور دانشور بنیادی عقائد پر اظہار خیال کرتے پائے جاتے ہیں جو بنیادی احکام وفرائض کی جزئیات تک سے واقفیت نہیں رکھتے۔ سول سوسائٹی کے ردِعمل کے عنوان سے ایسے منظر

دکھائے گئے جن میں نوجوان لڑکے اورلڑکیاں ہاتھوں میں شمعیں لیےاور چندخواتین ہاتھوں میں مائیک لیے گلے پھاڑ کرایک بدزبان، بدبخت وگستاخ کے حق میں راگ الاپتی نظرآتی ہیں۔بعض کے ہاتھوں میں ایسے پلے کارڈبھی دکھائے گئےجن پرجلی حروف میں لکھا مولوی کا اسلام قبول نہیں۔ بہت خوب،لیکن معاف کیجئے گا،اسلام تومولوی ہی سے ملے گا،کیونکہ علمِ دین کے ورثاءتو بہرحال علمائے کرام ہی ہیں،اور جولوگ ان علماء سے بیزار ہیں وہ بیچارے سڑکوں پرکھڑے ہوکرگانے ہی گائیں گےاوراسی کو اسلام سمجھیں گے۔مقامِ عبرت یہ ہے کہ ایک گستاخ کے مرنے کے بعداس پر گانے کے لیے گویےتومل جاتے ہیں لیکن اس کا جنازہ پڑھنے کے لیےکوئی امام نہیں ملتا،اوربمشکل تلاش بسیار کے بعدسیاسی جماعت سےمنسلک کسی ملا کو جنازے کے آگے کھڑا کرنا پڑتا ہے(ایسی بدنصیبی سے ہم اللہ تعالیٰ کی پناہ چاہتے ہیں)۔

یہاں اس فتنے کے چندکرداروں کے بارے میں کچھ معلومات بھی پیش کردی جائیں تومناسب ہوگا تاکہ ہمارے وہ بھولے بھالے بھائی بہن جوزیادہ معلومات نہیں رکھتے،وہ ان کے مکروہ جال میں پھنسنے سے بچے رہیں۔اس فتنے کے روحِ رواں توبعض نام نہاددانشور،مفکر،روشن خیال مذہبی سکالرہیں،لیکن نہایت افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ ہمارا میڈیا اس فتنے کوپھیلانے اوراسے ہوادینے کاسب سے بڑااوراہم ذریعہ ہے،جوجانے انجانے میں اس بیج کی آبیاری کررہاہےاوراسے پھلنے پھولنے کاموقع دے رہاہے۔بہرحال،ان کرداروں میں ایک اہم نام جاویداحمدغامدی کاہے،اوردوسراخالدظہیرکا۔یہ دونوں حضرات مذہبی جدت پسندی کالبادہ اوڑھے،قانونِ ناموسِ رسالت کی مخالفت میں آج کل پیش پیش ہیں۔دعویٰ تویہ لوگ دلیل کاکرتے ہیں لیکن اپنے فاسدخیالات کے ثبوت میں ذاتی تاویلات کےعلاوہ ان کے پلے کچھ بھی نہیں۔

اختصار کوپیشِ نظر رکھتے ہوئے یہاں ان میں سے صرف ایک شخص (خالدظہیر) کامختصرتعارف پیش کیاجارہاہے جسے جاننے کے بعدآپ خوداس بات کافیصلہ کرسکیں گے کہ کیایہ شخص اس قابل ہے کہ اپنے دینی اور مذہبی معاملات میں اس پراعتبار کیاجائےاوراس کی رائے کوکوئی اہمیت دی جائے۔اس ضمن میں خالدظہیرکی ویب سائٹ سے کچھ موادنقل کیاجارہاہے،اسے بغورپڑھئے:

http://www.khalidzaheer.com/qa/984

Question:

My current understanding is as follows:

We have two main sources of God's system (besides our conscience).

1) Quran, the book of God

2) Sunnah of the last prophet (peace be upon him).

I am confused on the understanding of the word "Sunnah".

Javed Ahmad Ghamidi convinced me that the word Sunnah would mean worship methods and other practices that reached us from Prophet Mohammad (peace be upon him) through the crowd.

Quran and Sunnah both reached us through the same source "crowd".

I have always been reluctant to accept hadees books as part of Islam mainly because I think God's religion cannot be based on hearsay. That is why Javed Ahmad Sahib's argument convinced me.

I was living happily thereafter until I got a chance to have an open minded discussion with a Mufti Sahib yesterday. I shared with him my position and asked him to tell me along with reasons if I am wrong.

He put forward a very basic argument and I was surprised I had nothing to say.

He said, if I am ready to accept that Sunnah has reach us through the crowd then why it is hard for me to accept that Sunnah can also reach us in written form through the same crowd?

Whatever is written in hadees books is also practiced by people (at least a group of people). Before hadees books were written down (about 200 years after the demise of Prophet pbuh), his saying were practiced by people although their written form did not exist at that time.

If I can say that methods implemented in the crowd is "sunnah" then what arguments do I have to exclude what is

